بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# دیوانِ آشکار

حضرت سچل سرمست رح کا فارسی مجموعہ کلام



## جلد دوم

غزلیات ردیف المیم تا ردیف الیائی اور
مستزادات ترجیعات و رباعیات

مع اردو ترجمہ

از

قاضی علی اکبر درازی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



# پیغام

مجھے یہ جان کر مسرت ہوئی ہے کہ محکمۂ اوقاف صوبۂ سندھ، سندھ کے مشہور روحانی پیشوا، شاعرِ ہفت زبان حضرت سچل سرمستؒ کا فارسی مجموعہ کلام "دیوانِ آشکار" اردو ترجمہ کے ساتھ شائع کر رہا ہے۔

گو شاعرِ ہفت زبان کی حیثیت سے حضرت سچل سرمست کا کلام سندھی سرائیکی اور اردو وغیرہ میں بھی ملتا ہے لیکن ان کی فارسی شاعری اپنے اسلوب اور آہنگ کے اعتبار سے دیگر زبانوں کی شاعری کے مقابلے میں زیادہ پُر اثر اور بلیغ ہے۔ فارسی سے عام عدم واقفیت کی بنا پر اس زبان کا ادبی اور دینی سرمایہ قومی زبان میں منتقل کرنا وقت کی اہم ترین ضرورت ہے۔ اور حضرت سچل سرمست کا فارسی کلام کیونکہ علمی، ادبی اور دینی اعتبار سے جامع ہے۔ اس لئے "دیوانِ آشکار" اردو میں منتقل ہونا اُردو کے علمی و ادبی سرمائے میں گراں قدر اضافہ ہے۔

میں دیوانِ آشکار کی اُردو ترجمہ کے ساتھ اشاعت پر چیف ایڈمنسٹریٹر اوقاف سندھ کو دلی مبارکباد پیش کرتا ہوں جنہوں نے یہ علمی اور دینی خدمت انجام دے کر ایک اچھی مثال قائم کی ہے۔

مسعود زمان

**ایم مسعود زمان**
چیف سیکرٹری سندھ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم



# پیش لفظ

سندھ کی سوہنی دھرتی بے شمار صاحبِ کمال بزرگانِ دین اور صوفیائے کرام کو اپنے سینے میں چھپائے ہوئے ہے۔ سات زبانوں میں عارفانہ کلام کہنے والے اور فلسفۂ وحدت الوجود پر یقین رکھنے والے صوفی شاعر سائیں سچل سرمستؒ ان بزرگ شخصیتوں میں ممتاز مقام رکھتے ہیں۔ انہوں نے سندھی، فارسی، عربی، اُردو، سرائیکی، ہندی اور پنجابی میں شعر کہے۔ سندھی اور اُردو کلام میں انہوں نے اپنا تخلص "سچل" اور "سچو" اور فارسی میں "آشکارا" اور "خدائی" استعمال کیا۔ "آشکارا" کی مناسبت سے ان کا سب سے مشہور فارسی مجموعہ کلام "دیوانِ آشکار" کے نام سے پکارا جاتا ہے۔ یہ کتاب سچل کا عارفانہ اور صوفیانہ کلام پر مشتمل ہے جسے پڑھنے والا خود کو روحانی دنیا میں گم پاتا ہے۔ ان اشعار میں عشقِ حقیقی سچل کی جگمگاتی ہوئی تصویر نظر آتی ہے جو حق کا متلاشی ہے اور عشقِ حقیقی سے سرشار ہے۔

"دیوانِ آشکار" کو سب سے پہلے مولوی نور الحق نے مرتب کیا تھا اور اسے خیرپور کے حاکم میر علی مراد خان تالپور المتوفی ۱۸۹۳ء نے انیسویں صدی کے اوائل میں نولکشور پریس لکھنؤ سے شائع کرایا تھا۔ خیرپور ہی کے ایک صاحبِ علم قاضی علی اکبر درازی مرحوم نے کافی عرصہ پہلے "دیوانِ آشکار" کا اُردو ترجمہ کیا تھا۔ گورنر سندھ لیفٹیننٹ جنرل ایس ایم عباسی کی خواہش پر ہم نے اس اُردو ترجمہ کے ساتھ "دیوانِ آشکار" کی اشاعت کا بندوبست کیا۔ یہ کتاب دو جلدوں پر مشتمل ہے۔

ہم نے پہلی جلد جو حضرت بیدل بے رنگ رحمۃ اللہ علیہ کی مختصر سوانح حیات اور ان کی ردیف الالف تا ردیف المیم غزلیات پر مشتمل ہے نومبر ۱۹۹۱ء میں اہل علم کی خدمت میں پیش کی تھی اور اس کے صفحہ پہلے پر اس عزم کا اظہار کیا تھا کہ ہم دوسری جلد کی اشاعت کا بھی جلد بندوبست کریں گے۔ اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ ہم ایک برس بعد ہی اردو ترجمہ کے ساتھ "دیوان آشکار" کی دوسری جلد پیش کر رہے ہیں جو حضرت بیدل رحمۃ اللہ علیہ کی ردیف المیم تا ردیف الیائی فارسی غزلیات کے علاوہ ان کی چند مستزادات، رباعیات اور فردیات پر مشتمل ہے

ہمیں امید ہے کہ دو جلدوں پر مشتمل یہ کتاب حضرت خواجہ عبدالوہاب فاروقی المعروف بہ بیدل بے رنگ رحمۃ اللہ علیہ کے معتقدین، اہل علم و دانش، اساتذہ، شعراء اور صوفیائے کرام کی خصوصی توجہ حاصل کر سکے گی اور محققین کے لئے معاون ثابت ہو سکے گی۔

وَآخِرُ دَعْوَانَا أَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ

حاجی عبدالرحمٰن
چیف ایڈمنسٹریٹر اوقاف سندھ حیدرآباد



# غزلیات

## اردو ترجمہ

چون ز خود رفتم خدا را یافتم
چون خدا را یافتم سر باختم

میں جب اپنی ہستی سے دست بردار ہوا تو خدا کو پالیا۔ جب خدا کو پالیا تو سر قربان کر دیا۔

اینما تولوا چو گفته یار ما
ثم وجه الله را بشناختم

جب محبوب نے اَینَمَا تُوَلُّوا (جدھر بھی منہ پھیرو گے) فرمایا یعنی "ثَمَّ وَجْهُ اللّٰہ" (ادھر اللہ کا رخ ہوگا) کے راز کو سمجھ لیا۔

چون شدم واقف ازین اسرار پس
از کفر و اسلام روی تافتم

میں جب ان اسرار سے آگاہ ہوا تو کفر اور اسلام سے منہ موڑ لیا۔

جز شناسی خود کسی را راه نیست
گرچه ابلق روز و شب تاختم

اپنے آپ کو پہچاننے کے سوائے کسی کو صحیح راستہ نہیں ہاتھ آتا اگرچہ میں نے لیل و نہار کے گھوڑے کو بہت دوڑایا۔

هست مخفی و آشکارا یار یار
در دل و جان همچنین پنداشتم

اے آشکارا محبوب پوشیدہ بھی ہے اور ظاہر بھی ہے۔ میں نے اپنے دل میں یہی سمجھ لیا ہے۔



## اردو ترجمہ

خود را در دل قلزم انداختم بر رفتم
گوهر بدست آمد سر باختم بر رفتم

میں نے اپنے آپ کو سمندر میں ڈال دیا اور چلا گیا۔ گوہر مقصود پا لیا۔ سر قربان کر دیا اور چلا گیا۔

در هست و نیست خویش خیالم فتاده بود
خنگ تفکرم راهم تاختم بر رفتم

میرا خیال عدم اور وجود کی گتھی کو سلجھانے میں پھنسا ہوا تھا۔ پھر میں نے فکر کا گھوڑا دوڑایا اور چلا گیا۔

آن موج بحر عشقش بگذشت از سر ما
زیر و زبر نمانده بگداختم بر رفتم

اس کے عشق کے سمندر کی موج ہمارے سر سے گزر گئی۔ اوپر نیچے کچھ باقی نہیں رہا۔ میں گل گیا (محو اور معدوم ہو گیا) اور چلا گیا۔

موهوم جسم خاکی برخاست از میانه
این خیال خام بوده بگذاشتم بر رفتم

یہ جسم خاکی جس کا کوئی حقیقی وجود نہیں ہے۔ درمیان سے اٹھ گیا۔ یہ ایک خیال خام تھا جس کو میں نے ترک کیا اور چلا گیا۔

بی صورتست دلبر بگرفت خیال صورت
بس صورت آشکارا بشناختم بر رفتم

دلبر بے چون اور بے چگون ہے اس کی صورت تصور سے نافی ہے۔ پھر اے آشکار میں نے صورت کو پہچان لیا اور چلا گیا۔



## اردو ترجمہ

نمی دانیم خود را از کجا ایم
کہ چوں ناگوں آوازی سرایم

میں اپنے آپ کو نہیں جانتا کہ میں کہاں سے آیا ہوں۔ میں کسی مکان کی عجیب و غریب صدائے بازگشت کی طرح ہوں۔

بہر جلوہ تماشا می کنم ما
کہ نوعا نوع در صورت بر آیم

میں ہر منظر کا نظارہ کرتا ہوں اور طرح طرح کی صورت میں نمودار ہوتا ہوں

گہی در بحر حیرت غرق باشم
گہے نہ طبق در زیر پایم

کبھی دریائے حیرت میں غرق ہوتا ہوں اور کبھی افلاک کے نو طبق میرے پاؤں کے نیچے ہوتے ہیں۔

نہ یکجائی ظہور ماست ہرگز
کہ می دانید حاضر ما بہر جایم

میرا ظہور ایک مقام کا پابند نہیں ہے۔ تم جانتے ہو کہ میں ہر مقام پر موجود ہوتا ہوں۔

چہ میدانی تو خود را آشکارا
نہ بیگانم ولیکن آشنایم

اے آشکارا تیرا اپنے متعلق کیا خیال ہے۔ میں غیر نہیں ہوں بلکہ اپنا ہوں۔







## اردو ترجمہ

دلا مردر چشمان را کہ پُر خمار می بینم
ز مخموری عجائبہا عجب اسرار می بینم

اے دل! آج مجھے آنکھیں خمار سے بھری ہوئی نظر آتی ہیں اور مخموری کی وجہ سے عجیب و غریب اسرار دیکھ رہا ہوں۔

چو افتادم بدریائی کہ حیرت نام میخوانند
کسی کو اندر آن آید سرش بردار می بینم

میں ایسے دریا کے اندر کود گیا جس کو حیرت کہتے ہیں اس کے اندر جو بھی کودتا ہے۔ میں اس کا سر سولی پر دیکھتا ہوں۔

عجب موجی ست دریائی گہی سرخ و گہی زرد است
ز راہ بیخودی خود را بنور و نار می بینم

اس دریا کی موجیں بھی عجیب و غریب ہیں۔ کبھی سرخ اور کبھی زرد۔ بے خودی میں اپنے کو کبھی نور میں دیکھتا ہوں اور کبھی نار میں۔

ہم او گوید ہم او شنود ہم او ہر سوی می بیند
نہ بینم خویش را ہرگز مگر آن یار می بینم

وہی بولتا ہے وہی سنتا ہے اور وہی ہر طرف دیکھتا ہے۔ میں اپنے آپ کو بالکل نہیں دیکھتا۔ میں صرف محبوب کو دیکھتا ہوں۔

ز کاسہ بادۂ محبت چو بیخود آشکارا شد
کہ یکسان کفر و اسلام و سبحہ و زنار می بینم

شراب محبت جب پیالے سے ٹپکا۔ ہوا (چھلکا) تو کفر و اسلام اور تسبیح و زنار ایک جیسے نظر آنے لگے۔

بہ دریای حیرت افتادم ندانم تا چہ اسرارم
نہ زندیقم نہ ملحدم نہ بیدینم نہ دیندارم

مسلمانان چہ میگویم نمیدانم چہ میجویم
سراپا من ہمہ اویم نہ دیوانم نہ ہشیارم

گہی در رقص می آیم گہی عریان سراپایم
گہی موجود ہر جایم گہی از خویش بیزارم

گہی فرعون شیطانم گہی موسیٰ عمرانیم
گہی تسبیح می خوانم گہی در زیر زنارم

بعالم آشکارا من بہر جای نگارا من
باین دو آن نظارا من ز غفلت خوابیدارم

## اردو ترجمہ

میں حیرت کے دریا میں غرق ہوا مجھے پتہ نہیں چلتا کہ کیا راز ہے۔ میں نہ زندیق ہوں نہ ملحد ہوں نہ بیدین ہوں نہ دیندار ہوں۔

اے مسلمانو! مجھے پتہ نہیں چلتا کہ میں کیا بولتا ہوں اور کیا ڈھونڈتا ہوں میں تو سراپا وہی ہوں (ذات حق میں جذب مدغم ہو چکا ہوں) نہ دیوانہ ہوں اور نہ ہوشیار ہوں۔

کبھی وجد میں آجاتا ہوں کبھی لباس سے عاری ہو جاتا ہوں۔ کبھی ہر جگہ اور ہر مقام پر موجود ہوں اور کبھی اپنے آپ سے بیزار ہوں۔

کبھی فرعون ہوں کبھی شیطان ہوں (بشریت کے غلبہ سے) کبھی موسیٰ بن عمران ہوں کبھی تسبیح پڑھتا ہوں اور کبھی زنار پہن لیتا ہوں۔

میں دنیا میں آشکار کے نام سے مشہور ہوں میں ہر جگہ اور ہر مقام کا سنگار ہوں اور سب کو پیارا ہوں۔ میں ہر چیز کا نظارہ کرتا ہوں۔ میں خواب غفلت سے بیدار ہو چکا ہوں۔





چو من از بادۂ توحید مستم
ز سلک کفر و ایمان در گسستم

نہ نفسے ماند نہ شیطان در اینجا
نہ من ماندم نمیدانم چہ ہستم

عہد کردہ جو ہستم تو با من
کہ دادہ بغچہ دستی بہ بستم

ہمیں ہستی ز ہستی حق می بینم
شکوک غیر را برہم شکستم

خدا را یافتم چون آشکارا
ز دیدن غیر دیدہ دل بہ بستم

## اردو ترجمہ

میں جب سے شراب وحدت سے مست ہوا ہوں۔ کفر اور ایمان کی لڑی سے ٹوٹ کر الگ ہو چکا ہوں۔

اب یہاں نفس اور شیطان نہیں ہے اور نہ میں ہی باقی رہا ہوں۔ میں نہیں جانتا کہ میں کیا ہوں۔

مغبچہ نے ہاتھ میں ہاتھ دے کر میرے ساتھ عہد کیا ہے کہ میں تیرا ہوں اور تو میرا۔

اس وجود کو اللہ کا وجود دیکھ میں نے غیر کے تمام شکوک توڑ ڈالے ہیں۔

اے آشکار! میں نے جب سے اللہ کو پا لیا ہے۔ اس وقت سے غیر پر نظر ڈالنے دل کی آنکھوں کو بند کر دیا ہے۔





ای کہ اندر حیرتم خود را ندانم تا چہ ام
از کجا طرف آمدم ای من شئ ام یا لاشئ ام

ناگہان افتادہ ام در بحر بی پایان عظیم
گاہ میدانم کہ ہستم گاہ گویم من نی ام

گاہ اندر گفتگویم گاہ اندر خامشم
گاہ بشناسیم خود را گہ ندانم من کی ام

گاہ گریان گاہ خندان گاہ در خوش حالیم
گاہ در فریاد و افغان روز و شب ہی ہی ام

آشکارا بگذری از خویشتن در دل بگو
غیر ہرگز نیستم بالیقین آن من وی ام

## اردو ترجمہ

اے دوست! میں اپنے آپ کو پہچان نہیں سکتا کہ میں کیا ہوں کہاں سے آیا ہوں۔ میں "شئے" (ہست) ہوں یا "لاشئے" (نیست ہوں)

میں اچانک ایک بہت ہی بڑے اور بیکراں سمندر میں گر گیا ہوں۔ کبھی خیال کرتا ہوں کہ میں ہوں اور کبھی خیال کرتا ہوں کہ میں نہیں ہوں۔

کبھی بولتا رہتا ہوں اور کبھی خاموش ہو جاتا ہوں۔ کبھی اپنے آپ کو پہچان لیتا ہوں اور کبھی نہیں جانتا کہ میں کیا ہوں۔

کبھی روتا ہوں کبھی ہنستا ہوں کبھی خوش رہتا ہوں کبھی آہ و زاری کرتا ہوں اور دن رات رنج و الم میں رہتا ہوں۔

اے آشکار! اپنی ہستی کو ترک کر اور دل میں یقین کر لے کہ میں غیر نہیں ہوں بلکہ وہی ہوں۔





ندانم از کجا آیم ندانم تا کجا رفتم
کہ در شب و روز حیرانم ندانم تا کجا رفتم

چو اول در عدم بودم بآدم عشق بنمودم
کشیدہ از خلد زودم ندانم تا کجا رفتم

غزل و کافی ہمیگفتم سخن چون در می سفتم
عشق ہمدم شد جفتم ندانم تا کجا رفتم

امانت عشق شد باری نصیبش گریہ و زاری
ز درد و غم چہ غم داری ندانم تا کجا رفتم

کجا شد آشکارا تو بدل باشد نگارا تو
شنوای دلفگارا تو ندانم تا کجا رفتم

## اردو ترجمہ

میں نہ یہ جانتا ہوں کہ کہاں سے آیا اور نہ یہ جانتا ہوں کہ کہاں گیا۔ میں دن رات حیرت میں رہتا ہوں۔ اور نہیں جانتا کہ میں کہاں گیا۔

میں پہلے پہل جب عدم میں تھا تو میں نے آدم سے عشق کیا۔ پھر جلد ہی مجھے بہشت سے نکال دیا گیا پھر پتہ نہیں کہ میں کہاں گیا۔

میں غزل اور کافی کہتا تھا اور موتیوں کی طرح سخن پرویا کرتا تھا لیکن جب سے عشق میرا رفیق بنا ہے، پتہ نہیں چلتا کہ میں کہاں گیا۔

مجھے عشق ودیعت کیا گیا ہے اور اس کے درد سے گریہ اور زاری عطا ہوئی ہے۔ درد اور غم سے کیا غم؟ میں نہیں جانتا کہ میں کہاں گیا۔

اے آشکار! تو کہاں چلا گیا ہے؟ تیرا محبوب تو تیرے دل کے اندر موجود ہے اے دلفگار! سن لے۔ میں نہیں جانتا کہ میں کہاں گیا۔

## اردو ترجمہ

دل شب و روز غمگینم کجا رفتند یارانم
ندانم از کجا یابم که طالب دوستدارانم

اے دل! میں دن رات غمگین رہتا ہوں کہ میرے دوست کہاں چلے گئے۔ مجھے پتہ نہیں ہے کہ میں ان کو کہاں پاؤں کہ میں دوستوں کا طلبگار ہوں۔

دلم پر درد اندوہ ست ہمہ سر حسرت ہستم
برای آن رفیقان من بسی پر غم پریشانم

میرا دل درد اور غم سے بھرا ہوا ہے اور میں سراپا افسوس ہوں۔ میں ان دوستوں کے لیے بہت غمگین اور بہت ہی پریشان ہوں۔

بہر دم یاد می سازم حکایات ہمان مجلس
کہ ہمچوں شمع بگدازم ز دیدہ اشکبارانم

میں ہر وقت اس مجلس احباب کو یاد کرتا رہتا ہوں۔ شمع کی طرح سراپا گداز ہوں اور آنکھوں سے آنسوؤں کی بارش برسا رہا ہوں۔

چرا بیہودگی عمرم بصد افسوس میگذرد
فغاں و آہ چوں آتش کشم عالم بسوزانم

افسوس صد افسوس کہ میری عمر بے فائدہ گزر رہی ہے۔ میں اگر اپنے اندر کی آگ کو آہ اور فریاد کے ساتھ باہر نکالوں تو ساری دنیا کو جلا کر راکھ کر دوں۔

نظر بر آشکارا کن وگر نہ میرد از فرقت
خدایا رحم فرمائے کنی تو عفو ہجرانم

آشکار پر نظر کر ورنہ جدائی سے مر جائے گا۔ اے اللہ! رحم فرما اور جدائی کے عذاب سے معافی دے دے۔





## اردو ترجمہ

گم شدم در ذات یاہو گم شدم
گم شدم او گم شدم بیغم شدم

میں گم ہو گیا، اللہ کی ذات میں گم ہو گیا۔ میں گم ہو گیا۔ اگر وہ گم ہوا تو غم سے آزاد ہو گیا۔

چوں ز خود رستیم ملکی یافتم
ملک باطن یافتم ہمدم شدم

میں نے جب اپنی ہستی کو ترک کیا تو بادشاہی حاصل کی۔ میں نے باطن کی بادشاہی حاصل کی اور اس کے ساتھ الفت اور رفاقت پیدا کر لی۔

رفت کیخسرو ز تختی سوی غار
گفت جام دل چو دیدم جم شدم

کیخسرو تخت شاہی سے اتر کر غار میں چلا گیا اور کہنے لگا کہ میں نے جب اپنے دل کے جام پر نظر کی تو جمشید بن گیا۔ کیخسرو کے پاس ایک خاکہ تھا جس میں "دماغ نہ" میں، اس کی اشیاء اور اسرار دیکھتا تھا۔

ہر چہ بودم او بودم بودم ز غیر
بلکہ غیر آن حق بودم آنہم شدم

میں جو کچھ بھی تھا در اصل میں وہی تھا نہ پہلے غیر تھا۔ بلکہ حق کا غیر لیکن میں آخر کار "وہ" یعنی خود حق ہو گیا۔

جسم و جاں دل گم شدہ جاناں شدم
آشکارا راہ دیگر تم شدم

جسم، جان اور دل گم ہوئے تو میں خود محبوب بن گیا۔ اے آشکار! میں نے غیریت کی راہ کو ختم کر دیا۔



دل زدستم رفت حالا چون کنم
پس بزلفش لبست حالا چون کنم

میدہم آتش بمسجد و دیر ہا
گشتہ ام سرمست حالا چون کنم
سبحہ و زنار اندازم بہ بت
خاطرم شد شست حالا چون کنم
رود اشک چشم چون جیحون شدہ
کفر و دین را شست حالا چون کنم

نحن اقرب گفت من حبل الورید
آشکارا ہست حالا چون کنم

## اردو ترجمہ

میرا دل میرے ہاتھوں سے نکل گیا اب کیا کروں۔ میرے ہاتھوں سے نکل کر اس کی زلفوں میں قید ہو گیا۔ اب کیا کروں۔

مسجد اور مندر کو آگ لگا رہا ہوں میں سرمست ہو گیا ہوں۔ اب کیا کروں۔ تسبیح اور زنار کو آگ میں ڈال رہا ہوں دل غیر مطمئن ہو گیا ہے۔ اب کیا کروں۔ آنکھوں سے آنسوؤں کا سیلاب اس طرح جاری ہے جیسے جیحون ندی (یہ ندی ماوراء النہر میں ہے جسے قودان کہتے ہیں) آنسوؤں کے اس سیلاب نے کفر اور اسلام کو دھو ڈالا۔ اب کیا کروں۔

محبوب نے "نحن اقرب من حبل الورید" کہہ دیا۔ اب تو ظاہر ہو گیا (یعنی سارا راز خود ہی فاش کر دیا) اب کیا کروں



من آن نیم کہ بجز انیم علم مسئلہ کنم
کتاب نحو و صرف را ورق ورق کنم

اگر بپرسی ای زاہد کہ بیدین کیست
بصد زبان بگویم ترا ہمیں کہ منم

نہ کیش و مذہب دارم زخویش بیزارم
ز عشق رو ندی تابم کہ جان در بدنم

غلام طالب عاشق محمد عربی ام
مرید حیدر حب ار حسین و ار حسنم

چہ ذوق شوق نہان و آشکار داد بدل
کہ ہست پیر مغان چون شمع در انجمنم

## اردو ترجمہ

میں وہ شخص نہیں ہوں کہ علم پڑھ کر مسائل بیان کروں۔ میں تو وہ ہوں کہ صرف اور نحو کی کتابوں کو ورق ورق کر کے پھینک دوں۔

اے زاہد! تو اگر پوچھے کہ بیدین کون ہے تو میں سو زبان سے (یعنی سو بار) کہوں گا کہ میں ہوں۔

میرا کوئی مذہب نہیں ہے۔ میں اپنے آپ سے بیزار ہوں۔ جب تک جسم میں جان ہے، عشق سے منہ نہیں موڑوں گا۔

میں محمد عربی (فدا امی و ابی) کا غلام بھی ہوں طالب بھی اور عاشق بھی حضرت حیدر کرار کا مرید ہوں اور حسن اور حسین کی محبت رکھتا ہوں۔

میرے دل میں ظاہر خواہ باطن کیسا ذوق و شوق پیدا کر دیا ہے کہ پیر مغاں میری انجمن کی شمع ہے۔



تاہیم ولیک بی سپاہیم
محتاج وگدائی بارگاہیم

برباب ہمان جناب عالی
خاکیم اگرچہ بادشاہیم

مشتاق لقائی مصطفےٰ ایم
وہست خدای خود گواہیم

گمراہ شدیم رہبر آمد
زمود کہ عشق راست راہیم

گم گشت خودی خود آشکارا
بخاک شدیم پرگناہیم

اردو ترجمہ

ہم بادشاہ ہیں لیکن بے سپاہ ہیں
اور اُس بارگاہ کے محتاج اور گدا ہیں۔

ہم اگرچہ بادشاہ ہیں لیکن اُس
جناب عالی کے دروازہ کی خاک ہیں۔

ہم محمد مصطفےٰ احمد مجتبےٰ صلی اللہ علیہ
وسلم کے دیدار کے مشتاق ہیں۔ وہ خدا ہے
اور ہم اس پر گواہ ہیں۔

ہم گمراہ ہوئے تو رہبر آیا اور فرمایا
کہ عشق صراط مستقیم ہے۔

اے آشکارا! خودی خود ہی گم ہوگئی
ہم خاک ہوئے، ہم گناہ گار ہیں۔







لامکان آشیانم کوس سلطانی زنم
از مکان تا لامکانم کوس سلطانی زنم
غیر ہرگز نیستیم وخود بخود یاریم ما
جان جانانیم وانم کوس سلطانی زنم
بودن و نابودن واین جملہ باشد سیر ما
ہر دو عالم امتحانم کوس سلطانی زنم
عرشیم ہم کرسیم ہستیم در ارض وسمای
ملکیم ہم انس وجانم کوس سلطانی زنم
وحدتم ہم کثرتم ہم خالقم مخلوقیم
خود خلاق این و آنم کوس سلطانی زنم
نہ گدایم گاہ شاہم بے ہمہ گہ باہمہ
ورد انا الحق بخوانم کوس سلطانی زنم
آشکارا با خدا آمد خدا باقی بماند
تاجدارم شہنشاہم کوس سلطانی زنم

اردو ترجمہ

میرا آشیاں لامکاں پہ ہے۔ میں
شاہی نوبت بجاتا ہوں۔ میں مکان سے
لامکان تک شاہی نوبت بجاتا ہوں۔

ہم اغیار ہرگز نہیں ہیں۔ ہم یار
ہیں۔ میں جانتا ہوں کہ میں جان جاناں
ہوں۔ میں شاہی نوبت بجاتا ہوں۔

عدم اور وجود یہ ہمارے سیر کے
مقامات ہیں۔ دونوں عالم امتحان ہیں۔
میں شاہی نوبت بجاتا ہوں۔

ہم عرش وکرسی اور زمین وآسمان
میں ہیں۔ ہم ملک، انس اور جن ہیں۔ میں
شاہی نوبت بجاتا ہوں۔

میں وحدت بھی ہوں، میں کثرت
بھی ہوں، میں خالق بھی ہوں، میں مخلوق
بھی ہوں۔ میں اس کا اور اس کا پیدا
کرنے والا بھی خود ہی ہوں۔ میں شاہی
نوبت بجاتا ہوں۔

کبھی گدا ہوں، کبھی بادشاہ ہوں
سب سے الگ بھی ہوں اور سب کے
ساتھ بھی ہوں۔ انا الحق کا ورد کرتا ہوں
اور شاہی نوبت بجاتا ہوں۔

آشکار باخدا ہے۔ خدا باقی ہے
میں تاجدار ہوں اور شہنشاہ ہوں۔ میں
شاہی نوبت بجاتا ہوں۔ ⁂

## اردو ترجمہ

شاہیم ولیک بی سپاہیم
محتاج وگدائی بارگاہیم

ہم بادشاہ ہیں لیکن بے سپاہ ہیں
اور اُس بارگاہ کے محتاج اور گدا ہیں۔

بر باب ہمسان جناب عالی
خاکیم اگرچہ بادشاہیم

ہم اگرچہ بادشاہ ہیں لیکن اُس
جناب عالی کے دروازہ کی خاک ہیں۔

مشتاق لقائی مصطفےٰ ایم
دہست خدای خود گواہیم

ہم محمد مصطفےٰ احمد مجتبےٰ صلی اللہ علیہ
وسلم کے دیدار کے مشتاق ہیں۔ وہ خدا ہے
اور ہم اس پر گواہ ہیں۔

گمراہ شدیم رہبر آمد
فرمود کہ عشق راست راہیم

ہم گمراہ ہوئے تو رہبر آیا اور فرمایا
کہ عشق صراط مستقیم ہے۔

گم گشت خودی خود آشکارا
ما خاک شدیم پرگناہیم

اے آشکارا! خودی خود ہی گم ہو گئی
ہم خاک ہوئے، ہم گناہ گار ہیں۔





لامکان آشیانم کوس سلطانی زنم
از مکان تا لامکانم کوس سلطانی زنم
غیر ہرگز نیستیم و خود بخود یاریم ما
جان جانانیم دائم کوس سلطانی زنم
بودن و نا بودن و این جملہ باشد سیر ما
ہر دو عالم امتحانم کوس سلطانی زنم
عرشیم ہم کرسیم ہستیم در ارض و سمای
حلیم ہم انس و جانم کوس سلطانی زنم
وحدتم ہم کثرتم ہم خالقم مخلوقیم
خود خلاق این و آنم کوس سلطانی زنم
گہ گدایم گاہ شاہم بے ہمہ گہ با ہمہ
ورد انا الحق بخوانم کوس سلطانی زنم
آشکارا با خدا آمد خدا باقی بماند
تاجدارم شہنشاہم کوس سلطانی زنم

## اردو ترجمہ

میرا آشیاں لامکان پہ ہے۔ میں
شاہی نوبت بجاتا ہوں۔ میں مکان سے
لامکان تک شاہی نوبت بجاتا ہوں۔
ہم اغیار ہرگز نہیں ہیں۔ ہم یار
ہیں۔ میں جانتا ہوں کہ میں جانِ جاناں
ہوں۔ میں شاہی نوبت بجاتا ہوں۔
عدم اور وجود یہ ہمارے سیر کے
مقامات ہیں۔ دونوں عالم امتحان ہیں۔
میں شاہی نوبت بجاتا ہوں۔
ہم عرش و کرسی اور زمین و آسمان
میں ہیں۔ ہم تک انس اور جن ہیں۔ میں
شاہی نوبت بجاتا ہوں۔
میں وحدت بھی ہوں، میں کثرت
بھی ہوں، میں خالق بھی ہوں، میں مخلوق
بھی ہوں۔ میں اس کا اور اس کا پیدا
کرنے والا بھی خود ہی ہوں۔ میں شاہی
نوبت بجاتا ہوں۔
کبھی گدا ہوں، کبھی بادشاہ ہوں
سب سے الگ بھی ہوں اور سب کے
ساتھ بھی ہوں۔ انا الحق کا ورد کرتا ہوں
اور شاہی نوبت بجاتا ہوں۔
آشکار با خدا ہے۔ خدا باقی ہے
میں تاجدار ہوں اور شہنشاہ ہوں۔ میں
شاہی نوبت بجاتا ہوں۔ ✱

## اردو ترجمہ

از مسلمانی شدم واز کفر و ایمان رفتہ ام
از مذاہب ملت از دینداری رستہ ام

میں مسلمانی سے بھی گیا اور کفر اور ایمان سے بھی گیا اور تمام مذاہب ملل اور دینداری سے آزاد ہوا۔

لامکان بودم ناگہ آمدم زد این مکان
درد و غم شد قوت جانم مبتلا بنشستہ ام

میں لامکان میں تھا اچانک مکان میں آگیا۔ درد و غم میری جان کی خوراک ہے۔ میں پریشان بیٹھا ہوں۔

طائر آن کوہ قافم سائرم بر آب و خاک
دام خاکی قید کردہ بال و پر را بستہ ام

میں کوہ قاف کا پرندہ ہوں اور اس عالم آب و گل کی سیر کر رہا ہوں۔ اس خاکی دام نے قید کر دیا ہے اور میرے بال و پر باندھ رکھے ہیں۔

کل شیء یرجع الی اصلہ ست راجع شو بہ بیں
زان بگریہ ہجر او اشعار سرشستہ ام

ہر چیز اپنی اصل کی جانب جاتی ہے پھر تو بھی واپس جا۔ اس عالم کے فراق میں رو رو کر میں نے دفتر دھو ڈالے ہیں۔

آشکارست غرق اندر بحر طوفان اشک خون
زان سبب در رمز زبان سرگشتہ ام دلخستہ ام

آشکار خون کے آنسوؤں کے تلاطم خیز اور طوفان انگیز سمندر میں غرق ہے۔ یہی وجہ ہے کہ میں ہر وقت سرگرداں اور دلریش ہوں۔



## اردو ترجمہ

قطرہ میگرید کہ از دریا جدا افتادہ ام
خویش را زی بسو آوارگی در دادہ ایم

قطرہ رو رہا ہے کہ میں دریا سے الگ ہو گیا ہوں اور اپنا رخ آوارگی اور دربدری کی جانب موڑ چکا ہوں۔

بحر بر قطرہ بخندیدہ ہمیں دادہ جواب
تو کجائی این ہمہ مائیم خوش دل شاد ایم

دریا قطرہ کی اس بات پر ہنسا اور یہ جواب دیا تو کہاں ہے، یہ تو سبھی کچھ ہم ہی ہیں اور ہم خوش اور مطمئن ہیں۔

آنچہ تو دانستہ خود را آن نہ ایم
نی وصال ست نی جدائی سر نہان کردہ ایم

تو نے اپنے متعلق جو کچھ سمجھا ہے وہ تو میں نہیں ہوں نہ وصال ہے نہ فراق ہے۔ میں نے اس راز کو پوشیدہ رکھا ہے۔

ہر کجا و ہر طرف دانی تو ما را جا بجا
نی فراق ست نی وصال از ہر دو ما آزادہ ایم

تو ہر جگہ اور ہر طرف ہم ہی کو سمجھ نہ وصال ہے نہ فراق ہے۔ ہم دونوں سے آزاد ہیں۔

قطرہ چون در بحر گم شد آشکارا گم چنان
نیست قطرہ ہست دریا و یگانہ ماندہ ایم

قطرہ کی طرح جب قطرہ دریا میں سما گیا تو قطرہ نہیں رہا، دریا باقی رہ گیا ہم ساتھ ہی ہیں۔

من مست شرابیم خرابیم شرابیم
سلطان جهانیم بنظر خلق خرابیم

از تقوی و از ورع و از زهد چه دانیم
شب و روز مرا کار که با چنگ و ربابیم

در مدرسهٔ عشق سبق عشق بخواندیم
جز عشق نباشد رخ در هیچ کتابیم

گر نعرهٔ گدائی بزنم گاه شوم شاه
گه بحر شوم موج زنم گاه حبابیم

از دور زمان گشت سر پیچیده چو آشکار
دیوانه ام طالب نه گناه و نه ثوابیم

## اردو ترجمہ

میں شراب (وحدت) سے مست ہوں، دنیا کا بادشاہ ہوں لیکن لوگوں کی نظر میں خراب ہوں۔

میں تقویٰ، پرہیزگاری اور زہد کو نہیں جانتا۔ دن رات میرا کام چنگ اور رباب سے ہے۔

میں نے عشق کے مدرسہ میں عشق کا سبق پڑھا ہے عشق کے بغیر میرا رخ کسی اور کتاب کی طرف نہیں ہے۔

کبھی گداگروں کی طرح صدا کرتا ہوں اور کبھی بادشاہ بنتا ہوں، کبھی دریا بن جاتا ہوں، موجیں مارتا ہوں اور کبھی حباب بن جاتا ہوں۔

اے آشکار! جب سے اور ادوار نے منہ موڑا ہے اس وقت سے دیوانہ ہوں اور گناہ و ثواب کا طلبگار نہیں ہوں۔



چه هستم چه هستم ندانم چه هستم
ز احوال مستم ندانم چه هستم

نه آدم نه شیطان نه پیدا نه پنهان
کز این جا نشستم ندانم چه هستم

نه از جان وجودم نه نصران یهودم
نه از بت پرستم ندانم چه هستم

نه دانه شمارم نه خانه خمارم
نه زنار بستم ندانم چه هستم

مکانم شد از امکان آشکارا
بجائی خوشستم ندانم چه هستم

## اردو ترجمہ

میں کیا ہوں، میں کیا ہوں؟ میں نہیں جانتا کہ میں کیا ہوں۔ میں اپنے حال میں مست ہوں، میں نہیں جانتا کہ میں کیا ہوں۔

نہ آدم ہوں، نہ شیطان ہوں، نہ ظاہر ہوں نہ پوشیدہ ہوں، بس یہاں مقیم ہوں نہیں جانتا کہ میں کیا ہوں۔

میں نہ جنی ہوں، نہ نصرانی ہوں نہ یہودی ہوں، نہ بت پرست ہوں نہیں جانتا کہ میں کیا ہوں۔

نہ تسبیح پھیرنے والا ہوں، نہ شراب کھینچنے والا ہوں نہ زنار باندھنے والا ہوں نہیں جانتا کہ میں کیا ہوں۔

اے آشکار! میرا مکان لامکان ہے میں وہاں خوش ہوں، نہیں جانتا کہ میں کیا ہوں۔

ہر دم از درد یار بیمارم
در غم عشق او گرفتارم
سبحہ سجادہ را زنم آتش
داد سلطان عشق زنارم
مذہب و ملتی ندانم چیست
تا چو مستان نشین بازارم
نی جہودم نہ مسلم و راہب
نی برہمن نہ گبر کفارم
نی منم از گروہ زندیقان
نی من از راہ پاک غیارم
خود نمیدانم ای مسلمانان
کیستم چیستم چہ اسرارم
میفروشم آئین مسلمانی
خوش بجان کفر را خریدارم
طالب دین احمدی باشم
دین منسوخہای بگذارم

اردو ترجمہ

میں ہر وقت یار کے درد میں بیمار رہتا ہوں۔ اس کے عشق کے غم میں گرفتار رہتا ہوں۔ میں تسبیح اور مصلے کو آگ لگاؤں۔ مجھے بادشاہِ عشق نے زنار دے دیا ہے۔ میں مذہب اور ملت کو نہیں جانتا کہ کیا ہے۔ جب سے مستوں کی طرح بازار میں بیٹھنے لگا ہوں۔

میں نہ یہودی ہوں، نہ مسلمان ہوں اور نصرانی ہوں (راہب نصاریٰ کا عابد) نہ برہمن ہوں، نہ مجوسی ہوں نہ کافر ہوں۔

میں ملحدوں کے گروہ میں سے بھی نہیں ہوں اور نہ ہی میں کوئی مکار ہوں۔

اے مسلمانو! میں خود بھی نہیں جانتا کہ میں کون ہوں کیا ہوں اور کونسا راز ہوں۔

میں اس مسلمانی کو بیچتا ہوں اور دل کی خوشی سے کفر کا خریدار ہوں۔

میں حضور پرنور محمد مصطفےٰ احمد مجتبےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے دین کا طالب ہوں۔ میں نے تمام منسوخ شدہ مذاہب کو ترک کر دیا ہے۔



بجز تو در ہجر ایام عمری میشمرم
بر آمد بسے سالہا کہ منتظرم
کدام ساعت گردد کہ نزد من آئی
بلند بخت شود گر دہی قدم بدرم
ہمی کنیم فغان نالہای مجنوں را
خوشا بود کہ اگر در رہت برفت سرم
گذشت عمر چو ہفتاد سال در ہجرت
بیا بیا کہ بوعدہ قدیم می نگرم
بہر خدا ہمہ احوال ما ببین یک بار
کہ ہیچ نیست بخاطر خیال ہم دگرم
بگفتم ای دل خاموش باش صبر بکن
کہ یار با ما و ز ما وجہ طور بیخبرم
نہ ہجر ماند نہ وصل آمد آشکارا را
برون شدیم بیکبارگی ز خیر و شرم

اردو ترجمہ

اے محبوب! تیرے بغیر اپنی زندگی کے دنوں کو فراق کے دن شمار کرتا ہوں۔ کئی برس گذر گئے کہ میں تیرا منتظر ہوں۔ وہ وقت کب آئے گا کہ تو میرے پاس آئے گا۔ میرا بخت بلند ہو جائے گا اگر تو میرے دروازہ پر قدم رکھے گا۔ مجنوں کی طرح آہ و فریاد کرتا ہوں۔ بہت ہی اچھا ہو گا اگر میرا سر تیری راہ میں قربان ہو جائے گا۔

میری عمر کے ستر برس تیری جدائی میں بسر ہو گئے۔ اب آ بھی جا کہ میں تیرے پرانے وعدہ کو دیکھ رہا ہوں۔ یعنی تیری وعدہ وفائی کا منتظر ہوں۔

خدا کے واسطے ایک بار میرا حال آکر دیکھ لے۔ میرے دل میں کسی غیر کا خیال تک موجود نہیں ہے۔

میں نے کہا اے دل! خاموش رہ اور صبر کر۔ محبوب ہمارے ساتھ اور ہم اس سے کس قدر بے خبر ہیں۔

نہ فراق رہا اور نہ ہی آشکار وصال حاصل ہوا۔ ہم خیر اور شر کی حدود سے بالکل باہر نکل گئے ہیں۔

بر سر میدان ایک دم خدائی میزنم
گوئے سر خود زدہ ام فی الحال چوگان بشکنم

گر عزیز مصر باشم تا خریداری کنم
دلو و رسن بکنعان بہر یوسف افگنم

گر کسی پرسد کہ بر رخ دلبر آشفتہ کیست
ہاں بگوئی دل کہ معشوقیم ہم عاشق منم

گر بیک روزی ببینم جلوہ از حسن دوست
بس بود قربان بپایش عمر و دل جان و تنم

دوست گفتا آشکارا گر تو آشفتہ منی
زود آ سر دہ باری سرفرازت کنم

## اردو ترجمہ

دیکھو، میں بر سر میدان علی الاعلان خدائی کا دعویٰ کرتا ہوں۔ فی الحال میں نے اپنے سر کو گوئے بنایا ہے لیکن میں چوگان کو توڑ کر رکھ دوں گا یعنی اس دعویٰ پہ پہلے تو مجھے لوگوں کی ملامت برداشت کرنا پڑے گی لیکن آخر کار یہ بات اپنی منوا لوں گا۔

میں اگر عزیز مصر ہوتا تو خریداری کرتا اور یوسف (علیہ السلام) کے واسطے چاہ کنعان میں بوکا (پانی نکالنے کا برتن) ڈال دیتا۔

اگر کوئی پوچھے کہ محبوب کے رخ انور پر کون عاشق ہے، تو اے دل! کہہ دینا کہ معشوق بھی میں ہوں اور عاشق بھی میں ہوں۔

میں اگر کسی دن محبوب کے حسن کا جلوہ دیکھ لوں۔ پھر میری زندگی میرا دل، میری جان اور میرا جسم اس کے پاؤں پہ قربان ہو جائے۔

محبوب نے فرمایا کہ اے آشکار! تو اگر میرا عاشق ہے تو جلد آ، سر قربان کر تاکہ میں تجھے سرفرازی عطا کر دوں۔

٭



در دیدۂ معشوقان اسرار ہمی بینم
وہ جلوہ گری حسنش اظہار ہمی بینم

در کون و مکان باشد حقا کہ ظہور او
در دیر خراباتی دیدار ہمی بینم

این جملہ تجلی او گر دیدہ بکشائی
دیوار چہ دروازہ آن یار ہمی بینم

ای شیخ گرو باید تسبیح و مصلا را
یک لمعۂ نورش در زنار ہمی بینم

کن فاش آشکارا این سر انا الحق را
کاندر سر منصوری خمار ہمی بینم

## اردو ترجمہ

میں معشوقوں کی آنکھوں میں اسرار دیکھتا ہوں۔ سبحان اللہ! اس کے حسن کی جلوہ گری!! میں تو علانیہ دیکھتا ہوں۔

خدا کی قسم دنیا میں اسی کے حسن کا ظہور ہے میں تو مندر میں بھی اسی کا دیدار کرتا ہوں۔

یہ تمام تجلی اسی کے حسن کی ہے اگر تو آنکھیں کھول کر دیکھے۔ میں تو در و دیوار پہ اس محبوب کو دیکھتا ہوں۔

اے شیخ! تجھے اپنی تسبیح اور مصلا گروی رکھنا (بیچ دینا) چاہیے۔ میں اس کے نور کی شعاع زنار میں دیکھتا ہوں۔

اے آشکار! منصوری راز انا الحق کو ظاہر کر کیونکہ میں منصور کے سر میں خمار دیکھتا ہوں۔



من آشفتہ حیرانم حیرانم حیرانم
دقیقہ پریشانم گہ گاہ پشیمانم
نہ میل سبحہ دارم نہ رشتۂ زنارم
نہ خانۂ خمارم من جان آن جانانم
این طعنہ مزن زاہد من مست الستیم
من غیر خدا نیم واللہ کہ من آنم
نہ ملا نہ مفتی ام نہ قاضی ام سرّ رازی ام
بصورت انسانم پیدایم نہ پنہانم
گہ اطلس پوشانم گہ خرقہ بود شانم
گہ جامۂ زربفتی گہ مستانم عریانم
نہ اندر دو ہفتادم نہ استادم نہ افتادم
نہ کافر نہ ملحدم مومن نہ مسلمانم
شدنامم آشکارا زین نام شرم گیرم
سیرمای ہمہ یارم من گوئی من چوگانم

اردو ترجمہ

میں سرگرداں حیراں ہوں، حیراں ہوں، حیراں ہوں۔ کسی وقت پریشان ہوتا ہوں اور کبھی پشیمان ہوتا ہوں۔

مجھے نہ تسبیح کا شوق ہے اور نہ زنار ہی رکھتا ہوں، نہ میخانے سے رغبت ہے بلکہ میں اس محبوب کی جان ہوں۔

اے زاہد! مجھ پر طعنہ زنی نہ کر۔ میں مست الست ہوں۔ میں غیر اللہ نہیں ہوں بلکہ خدا کی قسم کہ میں خود "وہی" (خدا) ہوں۔

میں نہ ملا ہوں، نہ مفتی ہوں، نہ قاضی ہوں بلکہ میں ایک راز ہوں۔ کبھی کبھی انسان کی صورت اختیار کر لیتا ہوں۔ میں ظاہر ہوں، پوشیدہ نہیں ہوں۔

میں کبھی ریشمی لباس پہنتا ہوں اور کبھی خرقہ پوشی میں اپنی شان سمجھتا ہوں۔ کبھی زربفت کی پوشاک زیب تن کرتا ہوں، کبھی مستی میں آکر لباس سے بے نیاز ہو جاتا ہوں۔

میں نہ بہتر مذاہب سے تعلق رکھتا ہوں، نہ کھڑا ہوں، نہ گرا ہوں، نہ کافر ہوں، نہ ملحد ہوں، نہ مومن ہوں، نہ مسلمان ہوں۔

میرا نام تو آشکارا ہے لیکن میں اس نام سے شرم کرتا ہوں۔ میں سراپا یار ہو (گیا ہوں، میں جذب ہو چکا ہوں) میں گوئی ہوں میں چوگان ہوں۔





ارادت مند آن پیر مغانم
بجز پیر مغان دیگر ندانم
مریدم آستانہ بارگاہش
منور از درش دل چشم جانم

گذشتہ عمر ما ہفتاد یک سال
ولی از غمزہ عشقش نوجوانم
کہ یکسان کرد بر من کفر و اسلام
درون بت خانہ و کعبہ مکانم

بدستم داد آن پیر مغان ہین
علم منصور در آخر زمانم

چو شور افکند اندر دلم عشق
گواہ دوست من آن دم نمانم

ثواب و جرم شد محو آشکارا
شکر اللہ کہ در بیت الامانم

اردو ترجمہ

میں پیر مغاں کا مرید ہوں، پیر مغاں کے علاوہ کسی کو نہیں جانتا۔

میں اس کی بارگاہ کے دروازہ کی چوکھٹ کا مرید ہوں۔ اس کے دروازہ سے میرا دل، آنکھیں اور جان روشن ہیں۔

میری عمر اکہتر برس کی ہو گئی ہے لیکن اس کے عشق کے غمزہ سے نوجوان ہوں۔ جس نے میرے لیے کفر اور اسلام دونوں ایک جیسے کر دیے ہیں۔ میرا مکان بت خانہ اور کعبہ دونوں میں ہے۔

دیکھو! پیر مغاں نے میرے ہاتھ میں اس آخری زمانہ میں منصوری علم دے دیا ہے۔

جب عشق میرے دل میں شور برپا کرتا ہے تو دوست گواہ ہے میں اس وقت موجود نہیں ہوتا۔

اے آشکارا! ثواب اور جرم محو ہو چکے ہیں۔ اللہ کا شکر ہے کہ میں اب بیت الامان میں ہوں۔



من بجز یار بہر سو نہ دگر می بینم
چہ بہ بازار چہ ہر کوچہ شہر می بینم

چہ طیور و چہ وحوش و چہ جن و دیو و ملی
ہمہ اسرار الٰہی بہ بشر می بینم

زاہد اطعنہ مزن مست الستی ہستم
در سرم از مئے منصور اثر می بینم

نے نہان ہست عیانست بما یا ورکن
غمزۂ عشق و حسن را بہ بصر می بینم

دوست فرمود تو لو فثم وجہ اللہ
کل شیی ہو ہو را بنظر می بینم

ماہ کنعان ز شب چاہ درخشید برون
چہ شب ست آن شب چون لیلۃ القدر می بینم

آشکارا چو رہ عشق گرفتی نازل
جز ہمیں راہ دگر راہ ضرر می بینم

## اردو ترجمہ

میں محبوب کے سوا کسی بھی طرف کسی دوسرے کو نہیں دیکھتا۔ کیا بازار میں کیا گلی کوچے میں اور کیا شہر میں کسی دوسرے کو نہیں دیکھتا۔

پرندہ ہو خواہ چرندہ ہو، جن ہو خواہ دیو ہو لیکن میں تمام اسرار الٰہی صرف انسان میں دیکھتا ہوں۔

اے زاہد! مجھے طعنہ نہ دے میں مست الست ہوں۔ میں اپنے سر منصوری مے کا اثر دیکھتا ہوں۔

میرے اوپر اعتبار کرو وہ نہ پوشیدہ ہے اور نہ ہی ظاہر ہے۔ میں حسن اور عشق کے غمزوں کو اپنی آنکھوں سے دیکھتا ہوں۔

دوست نے فرمایا کہ "اینما تولوا فثم وجہ اللہ" یہ تمام چیزوں میں اسی کو اپنی آنکھوں سے دیکھتا ہوں۔

کنعان کا چاند رات کے کنوئیں سے باہر آ کر ضیا پاشی کرنے لگا۔ وہ وہ کیا رات ہے!! میں اس رات کو لیلۃ القدر سمجھتا ہوں۔

آشکارا جب تم نے ازل سے عشق کا راستہ اختیار کیا ہے تو بس اس راہ کے بغیر دوسری راہ کو میں سراسر نقصان سمجھتا ہوں۔





مستیم ولی بہوش ہستیم
تیغ کمر از عشق بستیم

چون جلوۂ حسن یار دیدم
از خوف و رجا ز ہر دو رستیم

افراختہ علم چو شاہ منصور
آن بیرق رایت بدستیم

عشق گرفت جان و دل را
از مذہب و کیش درگذشتیم

از راز لعلم چو آگہی شد
صد ورد ز سبحہ را شکستیم

زاہد نزنی تو طعنہ ما را
آشفتہ و عاشق الستیم

## اردو ترجمہ

ہم مست تو ہیں لیکن ہوش والے مست ہیں۔ ہم نے اپنی کمر سے عشق کی تلوار باندھ لی ہے۔

میں نے جب سے محبوب کے حسن کا جلوہ دیکھا ہے خوف اور امید دونوں سے آزاد ہو گیا ہوں۔

شاہ منصور (منصور حلاج) نے جو پرچم بلند کیا تھا، وہی پرچم اب ہمارے ہاتھ میں لے لیا ہے۔

جب سے اس کے عشق نے میرے قلب اور روح پر اپنی گرفت مضبوط کر لی ہے اس وقت سے دین اور مذہب کی منزل سے آگے چلے گئے ہیں۔

جب سے محبوب کے راز سے آگاہی ہوئی ہے ہم نے سبحہ صد دانہ سو دانوں والی تسبیح کو توڑ ڈالا ہے۔

اے زاہد! تو ہم کو طعنہ نہ دینا، ہم روز الست سے عاشق ہیں۔

اثبات شدہ کہ چون الا اللہ
ہم بندہ بہ لا آلہ نزانستیم

جب سے الا اللہ کہہ کر ہم اثبات کی منزل میں آگئے ہیں پھر لا الٰہ کی طرف واپس نہیں گئے۔

حوران بہشت را نخواہیم
جز یار دگر نہ ہیچ جستیم

میں بہشت کی حوروں کا طلبگار نہیں ہوں۔ میں محبوب کے سوا کسی اور کی تلاش میں نہیں ہوں۔

مارا نہ صلاح و ورع و تقوے
ما مست میکدہ نشستیم

ہمارے پاس نہ نیکی ہے نہ پرہیزگاری اور نہ تقویٰ۔ ہم میخانہ میں مست بنے بیٹھے ہیں۔

مارا چہ خبر ز دین و اسلام
شب روز مدام در کنشتیم

ہمیں دین اور اسلام کا کیا پتہ ہم تو رات دن مندر میں بستے ہیں۔

ہمراہ چو شد یقین دل ما
خیالات شکوکہا شکستیم

جب دل کو یقین کی دولت حاصل ہوگئی تو ہم نے شکوک اور شبہات کو توڑ ڈالا۔

با تا شد محو آشکارا
یک الف خوشتر بدل نوشتیم

اے آشکار! "ب" اور "ت" مٹ گئے ہم نے الف کو اپنے دل پہ اچھی طرح سے لکھ لیا ہے۔





گاہ آدم گاہ شیطان می شوم
گاہ موسیٰ گاہ عمران می شوم

گہ جدا باشیم از مادر پدر
گہ چو اسماعیل قربان می شوم

گہ تحمل می کنم گاہی غضب
گاہ دانا گاہ نادان می شوم

گاہ زاہد گاہ عابد گہ مغم
گاہ کفر و گاہ ایمان می شوم

گاہ باشد آشکارا بادشاہ
گاہ بر دربانہ دربان می شوم

## اردو ترجمہ

میں کبھی آدم بنتا ہوں کبھی شیطان کبھی موسیٰ بنتا ہوں اور کبھی عمران (عمران حضرت موسیٰ علیہ السلام کے والد کا نام ہے)

کبھی اپنے ماں باپ سے علیحدہ رہتے ہیں اور کبھی حضرت اسماعیل کی طرح قربان ہوجاتے ہیں۔

ہم کبھی برداشت کرلیتے ہیں اور کبھی غصہ میں آجاتے ہیں کبھی دانا ہوتے اور کبھی نادان بن جاتے ہیں۔

کبھی زاہد بنتے ہیں کبھی عابد اور کبھی آتش پرست کبھی کافر بنتے ہیں اور کبھی مومن۔

آشکار کبھی بادشاہ ہوتا ہے اور کبھی دربار کا دربان ہوتا ہے۔

## اردو ترجمہ

مسلمانم ز دین کیش بیزارم چہ می‌پندید ای یاران
خلائق دیدہ احوالم بجز خواندند استغفاران

اے دوستو! میں دین اور مذہب سے بیزار ہوں آپ کا کیا خیال ہے لوگ میرا حال دیکھ کر توبہ توبہ کرتے ہیں۔

در آن دریای افتادم کہ ساحل ناپدید آرد
دران قلزم کہ بسیاران غرق گشتند سرداران

میں اس دریا میں گرا ہوں جس کا کوئی کنارہ نہیں ہے۔ یہ وہ سمندر ہے جس میں بڑے بڑے نامور لوگ غرق ہو چکے ہیں۔

ازان روزی کہ چیزی نیاوردم بجز عشقش
بمشتِ خاک مسکین زغم بارید صد باران

میں روز ازل کو اس کے عشق کے سوا اور کوئی چیز اپنے ساتھ نہیں لایا۔ مجھ مسکین کی مشت خاک پر غم کی سینکڑوں بارشیں برس ہو چکی ہیں۔

ہمین راہ خطرناکست ہران کو پہلوان باشد
گذر زین راہ او سازد نمی آید ز بسیاران

یہ بہت ہی خطرناک راہ ہے اس راہ سے صرف وہی گزر سکتا ہے جو بہادر ہو سب کا کام نہیں ہے۔

خیالِ حالِ مستان را نداند آشکارا کس
کسی آگاہ دل نبود مگر ہم خستہ دل افگاران

اے آشکار! مستوں کے حال اور خیال کو کوئی نہیں جانتا۔ اس راز سے کوئی آگاہ نہیں ہے سوائے زخم خوردہ دل والوں (عشاق) کے۔

## اردو ترجمہ

من از دین کیش بیزارم چہ فرمائید ای یاران
نہ من صالح نہ دیندارم چہ فرمائید ای یاران

اے دوستو! کیا کہتے ہو میں دین اور مذہب سے بیزار ہوں۔ میں نہ صالح ہوں نہ دیندار۔ اے دوستو! کیا کہتے ہو۔

نہ باشد ورد قرآنم وظائف دائمی خوانم
نہ توبہ استغفارم چہ فرمائید ای یاران

میں نہ قرآن کا ورد کرتا ہوں نہ وظیفے پڑھتا ہوں، نہ توبہ استغفار کرتا ہوں۔ اے دوستو! کیا کہتے ہو۔

چو رفت از ما مسلمانی کجا میری کجا خانی
ز مے منصور خمارم چہ فرمائید ای یاران

جب مسلمانی ہمارے ہاتھ سے گئی تو میری کہاں رہی اور خانی کہاں گئی۔ میں منصوری مے سے مخمور ہوں۔ اے دوستو! کیا کہتے ہو۔

ز کلہ سر بہ پیچیدم دل از ہر سوی ببریدم
نہ دیوانم نہ ہشیارم چہ فرمائید ای یاران

میں نے تمام چیزوں سے منہ پھیر لیا اور ہر طرف سے قطع تعلق کر لیا۔ میں نہ دیوانہ ہوں، نہ ہشیار ہوں۔ اے دوستو! کیا کہتے ہو۔

کہ کار ما نہ نوشی مابود مقصد خموشی ما
نہ در خوابم نہ بیدارم چہ فرمائید ای یاران

ہمارا کام ہے راگ سننا اور مے نوشی کرنا اور ہمارا مقصد ہے خبر کہ میں نہ سوتا ہوں نہ جاگتا ہوں۔ اے دوستو! کیا کہتے ہو!



# ردیف النون

دلا لقای خدا هست معنی درویشان
دگر فنای بباشد بقای درویشان

مپیچ روی ز دروازهٔ گدایان، تو
بباش روز و شبان در قفای درویشان

مرو بمجلس شاهان که جای پرخلل است
مگر که بی خلل است این بنای درویشان

اگر جهان باشارت جهان بگردانند
خدا همی طلبد هم رضای درویشان

بسوی دنیای دون میل دل نمی آرند
که هست تا نفس بی ریای درویشان

مبین بدیده حقارت بسوی فقرایان
بطون عالیقدرست جای درویشان

اگرچه برهنه بی پارچه همی گذرند
بدان دو عالم باشد قبای درویشان

مباش دور ازین زان گروه خاص الخاص
اگر ز ما پرسی خود خدای درویشان

ببین جماعت مردان آشکارا تو
مگر که مرد شوی از دعای درویشان

## اردو ترجمہ

اے دل! درویشوں کا دیدار اللہ کا
دیدار ہے۔ فنا سے مراد ہی درویشوں کی بقا ہیں۔

اے دل! گداگروں درویشوں کے
دروازہ سے منہ نہ پھیرنا۔ دن رات فقیروں
کے پیچھے پیچھے رہنا۔

بادشاہوں کے دربار میں مت جانا
کہ وہ فتنہ کی جگہ ہے۔ اگر کوئی پُرامن جگہ ہے
تو وہ درویشوں کی جھونپڑی ہے۔

درویش چاہیں تو سارے جہان کو ایک
اشارہ سے گردش میں لا سکتے ہیں اللہ بھی
درویشوں کی رضامندی کا طلبگار ہے۔

درویش اپنے دل کو اس دنیائے دُوں
کی طرف مائل نہیں کرتے کیونکہ یہ ریاؤں کا
گروہ ہے۔

درویشوں کی طرف حقارت کی نظر سے
نہ دیکھنا کیونکہ درویشوں کا قیام قلب نور
خیر کے پُرعظمت مقام میں ہے۔

اگرچہ درویش ننگے چلتے پھرتے ہیں
لیکن دونوں جہان درویشوں کی قبا ہیں۔

ان خاصان خُدا کے گروہ سے ایک
پل بھی دور نہ رہنا اگر ہم سے پوچھو تو یہ
درویش خود خدا ہیں۔

اے آشکارا! ان مردان خُدا کی جماعت
پر نظر کر۔ شاید تو بھی ان درویشوں کی دعا
سے مرد خدا بن جائے۔ ✱



نگارا یک دمی بنشین درون دیدهٔ ما بین
کزین دریای گوناگون زند موج زبر زیرین

شوی تا باخدا یاری تماشا موج دریا کن
همیشه موج در موج ست بتلخی آن نه شیرین

عجائب موج آن دریا که در عالم نمی گنجد
پیاپی سیل بر سیل ست کشند او از آن و این

براندازد خانه را همه غیرش غرق سازد
چنان غلبه همی آرد که نایاب ست در وی طین

چه موجا موج بحر این ست گرم از آتش فزون بلند
کس از گریه نمیداند شکار او بود بیدین

## اردو ترجمہ

اے حبیب! ایک گھڑی بیٹھ جا
اور ہماری آنکھوں کو دیکھ۔ اس دریائے
گوناگوں سے اوپر نیچے کیسی موجیں اٹھتی ہیں۔

ایک بار دریا کی موجوں کا نظارہ کر
تو مرد باخدا بن جائے گا۔ دریا ہمیشہ موج
در موج ہے اور اس کا پانی میٹھا نہیں ہے
بلکہ کڑوا ہے۔

اس دریا کی موجیں بھی عجیب ہیں
جو اس دنیا میں سما نہیں سکتی۔ سیلاب
کے پیچھے مسلسل سیلاب آرہا ہے جو ہمیں
اس سے بھی اور اس سے بھی دور کھینچ لے
جاتا ہے۔

گھر بار کو فنا کر دیتا ہے اور غیر کو غرق
کرتا ہے۔ ایسا پُرشور اور زور آور دریا ہے
کہ اس کی تہہ میں مٹی اور کیچڑ بالکل نایاب ہے

واہ کیا تلاطم خیز دریا ہے جو آگ
سے بھی زیادہ گرم ہے۔ اے آشکار! جو
رونے اور گریہ وزاری کرنے سے بے خبر
ہے وہ بے دین ہے۔ ✱



ز خویشتن رستیم ما آن نعره مولائی زنیم
وز ما و من رستیم ما آن نعره مولائی زنیم

هرگز ندیدم خویش را انگاشتم دین کیش را
از کیش رستیم ما آن نعره مولائی زنیم

موهوم باشد جان تنم گاهی بگویم من منم
گر زیست آن رستیم ما آن نعره مولائی زنیم

از خویشتن چون میرم از چون بیچون میشوم
دست از خودی شستیم ما آن نعره مولائی زنیم

خود را نمی بینم بجا گاهی ببینم جابجا
این کفر در دستیم ما آن نعره مولائی زنیم

گر ما خودیم ابلیسیم ور بیخودیم ادریسیم
از جمله برگشتیم ما آن نعره مولائی زنیم

ای آشکارا تو کئی با من بگو تا تو کئی
با تاج بر تختیم ما آن نعره مولائی زنیم

## اردو ترجمہ

میں اپنی ہستی سے دست بردار ہو گیا ہوں۔ میں خدائی کا نعرہ لگاتا ہوں
میں "ما و من" زخودی سے آزاد ہو گیا ہوں
میں خدائی کا نعرہ لگاتا ہوں۔

میں نے زخود بینی بالکل نہیں کی میں نے دین و مذہب کو ترک کر دیا۔ میں اسکی ہستی سے مست ہوں۔

میرے جسم اور جان کا وجود صرف ایک خیالی چیز ہے۔ کبھی کبھی کہتا ہوں کہ میں بھی موجود ہوں لیکن اصل حقیقت یہ ہے کہ میرا وجود اسی کے وجود سے ہے تب جب اپنے آپ میں نہیں رہتا تو بیچون "لا مثل" ہستی بیچون (بے مثل) بن جاتا ہوں۔ ہم نے اپنی ہستی سے ہاتھ دھو لئے ہیں (دست بردار ہو چکے ہیں)

میں اپنے آپ کو کہیں نہیں دیکھتا اور کبھی ہر جگہ دیکھتا ہوں۔ ہم کفر کو ہتھیلی پہ لیے پھرتے ہیں۔ میں خدائی کا نعرہ لگاتا ہوں۔

میں اگر خودی میں ہوں تو ابلیس ہوں اور اگر بے خود ہوں تو ادریس (پیغمبر) ہوں۔ میں ہر چیز سے اپنا رخ پھیر چکا ہوں

اے آشکار! یہ باتیں کہنے والا تو تو نہیں ہے۔ مجھے بتا کہ آخر تو کون ہے میں تاج پہن کر تخت شاہی پر جلوہ افروز ہوں۔ میں خدائی کا نعرہ لگاتا ہوں۔ ✻



این اسم و جسم و جان را من خوب می شناسم
هر رنگ بر بیان را من خوب می شناسم

سبحان که در دو عالم جمله بهم ان جانان
بیشک زمین زمان را من خوب می شناسم

آن بادشاه بیچون در لبس چون در آمد
سر نهان عیان را من خوب می شناسم

هر کس که غیر خود را دانست او برفته
این سود آن زیان را من خوب می شناسم

فرموده است الله نور السماء و ارض ست
پس ارض و آسمان را من خوب می شناسم

## اردو ترجمہ

میں اس اسم و جسم اور روح کو خوب پہچانتا ہوں۔ میں ہر بات کو اور اس کے اسلوب اور رنگ ڈھنگ کو خوب پہچانتا ہوں۔

خدا کی قسم دونوں کائنات میں بلکہ دونوں جہان میں محبوب بسا ہوا ہے۔ بیشک میں زمین اور آسمان کو خوب پہچانتا ہوں۔

محبوب بے مثل بادشاہ مثل والے لباس میں جلوہ گر ہوا۔ میں پوشیدہ اور کھلے ہوئے رازوں کو خوب پہچانتا ہوں۔

جس شخص نے اپنے آپ کو غیر سمجھا وہ گیا (یعنی بے کار ہو گیا) میں اس نفع اور نقصان کو خوب پہچانتا ہوں۔

فرمایا ہے کہ اللہ زمین اور آسمان کا نور ہے۔ میں زمین اور آسمان کو خوب پہچانتا ہوں۔

